فذکر مثله باسناده ـ (طحاوی ج ۱ ص ۱۶۲)

سند نمبر ۱۲:۔ وکیع عن سفیان عن عاصم بن کلیب عن عبد الرحمن بن الاسود و علقمه قالا قال عبد الله بن مسعود (المدونۃ الکبریٰ ۶۹/۱)

سند نمبر ۱۳:۔ حدثنا حمام ثنا عبد الله بن محمد الباجی ثنا محمد بن مالك بن ایمن ثنا محمد بن اسماعیل الصائغ ثنا ذهیر بن حرب ثنا وکیع عن سفیان الثوری عن عاصم ـــــ عبد الله (محلی ابن حزم ۴/۳)

سند نمبر ۱۴:۔ حدثنا حمام ثنا عباس بن اصبغ ثنا محمد بن عبد المالك بن ایمن ثنا محمد بن اسماعیل الصائغ نا ذهیر بن حرب ابو خیثمة ثنا وکیع عن سفیان الثوری عن عاصم ـــــ عبد الله (محلی ابن حزم ۲۶۵/۴)

سند نمبر ۱۵:۔ حدثنا وکیع عن مسعر عن ابی معشر عن ابراهیم عن عبد الله ـ (مصنف ابن ابی شیبہ ج ۱ ص ۲۳۶)

سند نمبر ۱۶:۔ حدثنا اسحاق عن عبد الرزاق عن حصین عن ابراهیم ان ابن مسعود ـ (المعجم الکبیر للطبرانی جز ۱ تا ۹ ص ۲۶۱)

سند نمبر ۱۷:۔ حدثنا محمد بن عبد الله الحضیری ثنا احمد بن یونس ثنا ابو الاحوص عن حصین عن ابراهیم قال کان عبد الله ـ (حوالہ مذکورہ)

سند نمبر ۱۸:۔ حدثنا علی بن عبد العزیز ثنا حجاج بن المنهال ثنا حماد بن سلمة عن حماد عن ابراهیم عن عبد الله بن مسعود ـ (حوالہ مذکورہ)

سند نمبر ۱۹:۔ حدثنا اسحاق بن اسرائیل حدثنا محمد بن جابر عن حماد عن ابراهیم عن علقمة عن عبد الله ـــ (مسند ابو یعلیٰ موصلی ۳۶/۵)

سند نمبر ۲۰:۔ حدثنا ذهیر حدثنا وکیع حدثنا سفیان عن عاصم بن کلیب عن

عبد الرحمن بن الاسود عن علقمة قال قال ابی مسعود ۔(مسند ابو یعلیٰ موصلی ۵/۳۶،۳۷)

سند نمبر ۲۱:۔حدثنا ابو خیثمة حدثنا وکیع حدثنا سفیان عن عاصم بن کلیب عن عبد الرحمن بن الاسود عن علقمة قال قال ابی مسعود (مسند ابو یعلیٰ موصلی ۵/۳۶،۳۷)

سند نمبر ۲۲:۔حدثنا ابو عثمان سعید بن محمد بن احمد الحناط و عبد الوہاب بن عیسیٰ بن ابی حیة قالا نا اسحاق بن ابی اسرائیل نا محمد بن جابر عن حماد عن ابراہیم عن علقمة عن عبد اللہ۔۔۔(دار قطنی ۱/۳۹۹،۴۰۰)

سند ۲۳:۔عبد الرزاق عن الثوری عن حصین عن ابراہیم عن ابی مسعود ۔۔۔(مصنف عبد الرزاق ۲/۷۱)

سند نمبر ۲۴:۔عبد الرزاق عن ابن عیینه عن حصین عن ابراہیم عن ابن مسعود مثله ۔۔(حوالہ مذکور)

سند نمبر ۲۵:۔عبد الرزاق عن الثوری عن حماد قال سالت ابراہیم عن ذلك فقال یرفع یدیه اول مرة ۔(حوالہ مذکورہ)

سند نمبر ۲۶:۔قال محمد اخبرنا الثوری حدثنا حصین عن ابراہیم ان ابن مسعود ۔(مؤطا امام محمد ص ۹۰)

سند نمبر ۲۷:۔ابو حنیفة عن ابراہیم عن الاسود ان عبد اللہ بن مسعود ۔(جامع المسانید خوارزمی ۱/۳۵۵)

سند نمبر ۲۸:۔محمد بن جابر عن حماد عن ابراہیم عن علقمة عن عبد اللہ (جز رفع یدین للبخاری ص ۶۳)

سند نمبر ۲۹:۔حدثنا محمد بن صالح بن هانی حدثنا ابراہیم بن محمد بن مخلد الضریر حدثنا اسحاق بن اسرائیل حدثنا محمد بن جابر الیمامی حدثنا حماد بن ابی سلیمان عن ابراہیم عن علقمة عن عبد الله ۔(اللآلی المصنوعة ۲/۱۷)

سند نمبر ۳۰:۔حدثنا عبد الله بن صالح بن عبد الله ابو محمد قال حدثنا اسحاق بن ابراہیم المروزی حدثنا محمد بن جابر السحیمی عن حماد عن ابراہیم عن علقمة عن عبد الله۔(کتاب المعجم فی اسامی شیوخ ابوبکر اسماعیلی ۲/۳۹۲)

سند نمبر ۳۱:۔اخبرنی الحسن بن علی التمیمی و محمد بن عبد الملك القرشی قالا اخبرنا عمر بن عبد الله بن عمرو بن عثمان بن حماد بن حسان بن عبد الرحمن و یعرف بابن ابی حسان الزیادی حدثنا اسحاق ابن ابی اسرائیل حدثنا محمد بن جابر حدثنا حماد عن ابراہیم عن علقمة عن عبد الله ۔(تاریخ بغداد ج الحادی عشر ص ۲۴۳)

سند نمبر ۳۲:۔حدثنا سلیمان بن ربیع البرجمی حدثنا کادح بن رحمة حدثنا سفیان عن عاصم۔۔۔۔۔عبد الله۔(تاریخ بغداد ج الحادی عشر ص ۳۴۰)

سند نمبر ۳۳:۔حدثنا اسحاق بن ابراہیم ثنا لوین ثنا اسحاق بن اسرائیل ثنا محمد بن جابر عن حماد عن ابراہیم عن علقمة عن عبد الله۔(کامل ابن عدی ج السادس ص ۱۵۲)

سند نمبر ۳۴:۔اخبرنا سفیان الثوری قال حدثنا حصین عن ابراہیم عبد الله ۔(کتاب الحجہ علی اہل المدینۃ ۱/۹۷)

سند نمبر ۳۵:۔امام ذہبی فرماتے ہیں اسحاق بن اسرائیل حدثنا محمد بن جابر

عن حماد عن ابراہیم عن علقمة عن عبد الله ۔(میزان الاعتدال ۳/۴۹۶)

سند نمبر ۳۶:۔ما حدثنا علی بن عبد العزیز و محمد بن اسماعیل و محمد بن جعفر ابن محمد قالوا حدثنا اسحاق ابن ابراہیم حدثنا محمد بن جابر السحیمی عن حماد عن ابراہیم عن علقمة عن عبد الله ۔(کتاب الضعفاء کبیر عقیلی ۴/۴۲)

سند نمبر ۳۷:۔حدثنا عبد الوارث بن سفیان قال حدثنا قاسم بن اصبغ حدثنا عبد الله بن احمد بن حنبل قال حدثنی ابی قال حدثنا وکیع عن عاصم بن کلیب عن ۔۔۔عبد الله ۔(التمہید ابن عبد البر ۹/۲۱۵)

سند نمبر ۳۸:۔حدثنا حماد عن ابراہیم عن علقمة والاسود عن عبد الله ۔۔اس روایت کی سند یہ ہے۔اخبرنی تاج الاسلام ابو سعد اسمعانی فی کتابه اخبرنا ابو الفرج سعید بن ابی رجاء باصبهان اذنا انا ابو الحسین احمد بن محمد الاسکاف قرآة انا الحافظ ابو عبد الله بن منده انا ابو محمد الحارثی انبا محمد بن ابراہیم الرازی انبا سلیمان بن الشا کوتی سمعت سفیان بن عینیه یقول اجتمع ابو حنیفة والاوزاعی ۔(مناقب الامام الاعظم ابی حنیفہ لامام الموفق بن احمد مکی ۱/۱۴۳)

سند نمبر ۳۹:۔قال ابو حاتم و هو الذی روی حماد عن ابراہیم عن علقمة عن عبد الله ۔(کتاب المجروحین من المحدثین والضعفاء والمتروکین ابن حبان ۲/۱۷۰)

سند نمبر ۴۰:۔چالیسویں سند ترمذی کی جو شروع میں بیان ہوئی جس کی تائید میں یہ انتالیس سندیں پیش کیں۔یہ سندیں کچھ مرفوع روایات کی ہیں۔اور کچھ موقوف کی۔اور متن موقوف الفاظ کے ساتھ مگر مفہوم سب کا ایک ہی ہے۔اگر یہ سب اسناد ضعیف بھی ہوتیں تب بھی مل کر یہ حسن لغیرہ بن

جائیں۔اور مثل صحیح خود احکام حلال میں حجت ہو جاتی ہے۔محدثین سے اس بارے میں ملاحظہ فرمایئے۔

۱۔مرقاۃ شرح مشکوۃ ۳/۱۸ طبع ملتان میں ہے!

"تعدد الطرق یبلغ الحدیث الضعیف الی حد الحسن" متعدد روایتوں سے آنا حدیث ضعیف کو درجہ حسن تک پہنچا دیتا ہے۔

۲۔ملا علی قاری فرماتے ہیں!

"تعدد الطرق ولو ضعفت یرقی الحدیث الی الحسن" طرق متعددہ اگرچہ ضعیف ہوں حدیث کو درجہ حسن تک ترقی دیتے ہیں۔(اسرار المرفوع فی اخبار الموضوع ص ۲۲۶)

۳۔فتح القدیر میں ہے!

"لو تم تضعیف کلها کانت حسنة لتعدد الطرق و کثرتها" اگر سب کا ضعف ثابت بھی ہو جائے تاہم حدیث حسن ہوگی۔کہ طرق متعدد و کثیر ہیں۔

۴۔امام عبدالوہاب شعرانی المیزان الکبری ۱/۶۸ میں فرماتے ہیں!

| | |
|---|---|
| قد احتج جمهور | بے شک جمہور محدثین نے |
| المحدثین بالحدیث | حدیث ضعیف کو کثرت طرق سے |
| الضعیف اذا کثرت طرقه | حجت مانا ہے۔اور اسے کبھی صحیح |
| والحقوه بالصحیح تارہ | اور کبھی حسن سے ملحق کیا۔اس قسم |
| وبالحسن اخری و هذا | کی ضعیف حدیثیں امام بیہقی کی |
| النوع من الضعیف یوجد | سنن الکبری میں بکثرت پائی |
| کثیرا فی کتاب السنن | جاتی ہیں جسے انھوں نے ائمہ |
| الکبری للبیهقی التی | مجتہدین و اصحاب ائمہ کے |

الفها بقصد الاحتجاج مذاہب پر دلائل بیان کرنے کی

لاقوال الائمة واقوال غرض سے تالیف فرمایا۔

صحابهم۔

۵۔امام ابن حجر مکی الصواعق المحرقہ ص ۱۸۲ طبع ملتان میں فرماتے ہیں کہ امام بیہقی نے فرمایا!

"هذا الاسانيد وان كانت ضعيفة لكنها اذا ضم بعضها الى بعض احدثت قوة" یہ سندیں اگرچہ سب ضعیف ہیں مگر آپس میں مل کر قوت پیدا کریں گی۔

۶۔علامہ جلال الدین سیوطی فرماتے ہیں!

المتروك اوالمنكر اذا تعددت طرقه ارتقى الى درجة الضعيف الغريب بل ربما ارتقى الى الحسن متروك یا منکر کہ سخت قوی الضعف۔

یہ بھی تعدد طرق سے ضعیف غریب بلکہ حق کے درجہ تک ترقی کرتی ہیں۔(التعقبات ص ۷۵)

## حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ کے متابعات و شواهد

روایت نمبر ۱:۔

حدثنا محمد بن الصباح البزاز نا شريك عن يزيد ابن ابى زياد عن عبد الرحمن ابن ابى ليلىٰ عن

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ جب نماز شروع فرماتے تو اپنے دونوں ہاتھوں کو کانوں تک

| | |
|---|---|
| انبرآء ان رسول الله ﷺ | اٹھاتے اور پھر ایسا نہ |
| کان اذا افتتح الصلوٰة رفع | کرتے۔(سنن ابو داؤد ج ا ص |
| یدیه الی قریب من اذنیه | ۳۰۴ رقم الحدیث ۷۴۵ مترجم طبع |
| ثم لا یعود۔ | فرید بک سٹال لاہور) |

اس روایت میں صرف یزید ابن ابی زیاد پر اعتراض ہے۔لہذا اس کی توثیق ملاحظہ ہوتا کہ غلط فہمی رفع ہو جائے۔

یزید ابن ابی زیاد:۔

۱)امام ابن عجلی فرماتے ہیں کوفی ثقہ جائز الحدیث ہیں۔(معرفۃ الثقات عجلی ۲/۳۶۴)

۲)ابن شاہین نے انکو ثقات میں ذکر کیا۔(الثقات رقم ۱۵۶۱)

۳)احمد بن صالح نے بھی ثقہ فرمایا۔(ثقات ابن شاہین)

۴)یعقوب بن سفیان نے بھی ثقہ فرمایا۔(تہذیب التہذیب البنایہ ۲/۲۹۵)

۵)ابن سعد نے بھی ثقہ فرمایا۔(طبقات الکبریٰ ۶/۳۶۰)

۶)امام منذری فرماتے ہیں کہ علی بن عاصم کہتے ہیں کہ امام شعبہ نے مجھے کہا کہ جب میں یزید بن ابی زیاد سے حدیث لکھ لوں پھر کسی اور سے نہ لکھوں تو مجھے اسکی کوئی پرواہ نہیں۔۔۔۔امام مسلم نے اس سے مقرونا روایت کی اور امام ترمذی نے انکی حدیث کو حسن کہا۔(رجال المنذری مع الترغیب ۴/۳۶۲)

۷)امام ترمذی نے انکی حدیث کو حسن فرمایا۔(جامع ترمذی)

۸)علامہ عینی نے انھیں ثقہ فرمایا۔(البنایہ شرح ھدایہ للعینی ۲/۲۹۵)

۹)امام ابو داؤد نے انکو ثبت فرمایا۔(البنایہ ۲/۲۹۶)

۱۰)امام ابن خزیمہ نے اپنی صحیح میں انکی حدیث روایت کی۔

۱۱)امام ساجی نے فرمایا صدوق ہے۔(البنایہ۲/۲۹۶)

۱۲)امام ابن حبان نے بھی صدوق فرمایا۔(البنایہ۲/۲۹۶نصب الرایہ۱/۴۰۳)

۱۳)امام مسلم نے انکی حدیث اپنی صحیح میں روایت کی اور امام بخاری نے انکی حدیث کو شواہد میں ذکر کیا۔

۱۴)علامہ ابن دقیق العید نے بھی اہل صدوق یعنی سچے راویوں میں شمار کیا۔(الامام بحوالہ نصب الرایہ۱/۴۰۲)

۱۵)ابوالحسن نے انھیں جید الحدیث فرمایا۔(نصب الرایہ۱/۴۰۲)

۱۶)امام ذھبی نے انکو حسن الحدیث فرمایا۔(بحوالہ شذرات الذہب۱/۱۰۶)

۱۷)علامہ عراقی بھی انکو حسن الحدیث کہتے ہیں۔(الدرایہ۲/۶)

یزید بن ابی زیاد متفرد نہیں:۔

عیسٰی بن عبدالرحمٰن اور حکم یزید کے متابع راوی ہیں۔دیکھیے(ابو داؤد،طحاوی،مصنف ابن ابی شیبہ،بیہقی،مسند ابی یعلی وغیرہ میں)

یزید سے شریک بھی روایت کرنے میں اکیلا نہیں:۔

شریک کے متابع راوی ملاحظہ فرمائیں۔

۱)اسماعیل بن زکریا(۲)علی بن عاصم(۳)شعبہ(۴)محمد بن ابی لیلی (دارقطنی ۱/۲۹۳،۲۹۴)(۵)اسرائیل بن یونس(خلافیات بیہقی)(۶)سفیان ثوری(سنن بیہقی ۲/۱۱۷)(۷)محمد بن موسیٰ انصاری(التمہید ۹/۲۱۴)(۸)حمزۃ الزیات(معارف السنن ۲/۴۸۹)

لہٰذا یہ روایت سنداً و متناً صحیح ہے۔اور کم سے کم متابع ہونے کے لائق ہے۔جو نہ مانے تو ضد کا علاج میرے پاس نہیں۔

روایت نمبر۲:۔

حدثنا الحمیدی قال ثنا سفیان ثنا الزہری قال اخبرنی سالم بن عبد اللہ عن ابیہ قال رایت رسول اللہ ﷺ اذا افتتح الصلوٰۃ رفع یدیہ حزو منکبیہ واذا اراد ان یرکع وبعد ما یرفع راسہ من الرکوع فلا یرفع ولا بین السجدتین۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا کہ جب نماز شروع کی تو ہاتھوں کو کندھوں تک اٹھایا اور جب رکوع کیا اور رکوع سے سر اٹھانے کا ارادہ کیا تو رفع یدین نہیں کیا۔اور نہ ہی دونوں سجدوں کے درمیان ۔(۱)مسند حمیدی قلمی نسخہ دیوبند ص ۷۶ (۲)قلمی نسخہ خانقاہ سراجیہ ص ۷۹ (۳)مسند حمیدی مطبوعہ بیروت ج ۲ ص ۲۷۷ رقم الحدیث ۶۱۴ )(۴( تقریب الاسانید وترتیب المسانید ج ۱ ص ۲۲ )۵(مسند حمیدی طبع مکتبۃ السلفیہ المدینہ المنورہ السعودیہ العربیہ)

"نورالعینین" ص ۶۷ پر زبیر علی زئی نے بھی نسخہ سعیدیہ، نسخہ دیوبند نسخہ عثمانیہ پر یہ روایت مانی ہے۔

یہ روایت سنداً ومتناً صحیح ہے اسکے تمام راوی بخاری کے راوی ہیں اس پر یہ اعتراض ہوتا ہے کہ نسخہ ظاہریہ میں "فلا یرفع" نہیں ۔لہذا یہ روایت ترک رفع یدین کی نہیں۔

تو عرض ہے کہ یہ نسخہ ظاہریہ میں اگر ایسا ہے تو اسکے مقابلے میں تین قلمی نسخوں میں تو

ہے۔لہذا انکے مقابلے میں نسخہ ظاہریہ ہی غلط قرار پائے گا۔کیونکہ مکتبہ ظاہریہ پہلے بھی کئی کتابوں میں تحریف کر چکا ہے۔مثلاً کامل ابن عدی اور نسخہ طبرانی کبیر اور کتاب الضعفاء والمتر وکین دار قطنی میں تحریف ہوئی ہے۔اور یہ روایت ترک رفع یدین کی ہی ہے اسکی دلیل یہ بھی ہے۔

زبیر علی زئی صاحب کی استاد محترم مولانا بدیع الدین سندھی غیر مقلد لکھتے ہیں کہ!

''امام بخاری جب ثقہ کی حدیث پاتے تو اس کو درج فرماتے''۔(جلاء العینین ص ۲۸)اور مولانا مبارک پوری غیر مقلد لکھتے ہیں کہ!''امام بخاری جب حدیث کو امام حمیدی اپنے استاد سے پاتے تو اس سے آگے نہ بڑھتے تھے۔جیسا کہ تقریب ابن حجر میں ہے''(تحفۃ الاحوذی ۲/۲۶۹)

اسی طرح سند صحیح کے ساتھ ''مسند ابی عوانہ ج ۱ ص ۳۳۴'' پر یہ روایت موجود ہے۔جو دار المعرفۃ بیروت سے چھپی ہے۔کیونکہ یہ روایت امام بخاری نے اپنی صحیح میں نہیں لکھی اگر یہ رفع یدین کرنے کی حدیث ہوتی تو اسکو اپنی صحیح میں ضرور لکھتے جیسا کہ پہلے کئی حوالہ جات سے بیان ہوا۔لہذا یہ روایت درست اور ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی زبردست متابعت ہے۔

روایت نمبر ۳:۔

| | |
|---|---|
| اخبرنا ابو عبد اللہ | حضرت عباد بن زبیر رضی اللہ عنہ |
| الحافظ عن ابی العباس | روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم |
| محمد بن یعقوب عن | ﷺ نماز شروع فرماتے وقت |
| محمد بن اسحاق الحسن | ہاتھ اٹھاتے پھر نماز سے فارغ |
| بن ربیع عن حفص بن | ہونے تک رفع یدین نہ |
| غیاث عن محمد بن ابی | کرتے۔(خلافیات بیہقی بحوالہ |
| یحییٰ عن عباد بن الزبیر | الدرایہ/۱۵۲) |
| ان رسول اللہ ﷺ کان اذا | |

افتتح الصلوٰة رفع یدیه
فی اول الصلوٰة ثم لم
یرفعهما فی شئی حتیٰ
نفرغ۔

**روایت نمبر۴:۔**

عن عبد الرحمن بن ابی
لیلیٰ عن الحکم عن
مقسم عن ابن عباس عن
النبی ﷺ قال لا ترفع
الایدی فی سبع مواطن
حین یفتتح الصلوٰة و حین
یدخل المسجد الحرام
فینظر الی البیت و حین
یقوم علی الصفاء و حین
یقوم علی المروة و حین
یقف مع الناس عشیة
عرفة و بجمع والمقامین
حین یرمی الجمرة۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا! رفع
یدین نہ کیا جائے مگر سات
مقامات پر۔ جب نماز شروع کی
جائے اور جب مسجد حرام میں
داخل ہوتے وقت بیت اللہ پر نظر
پڑے اور جب صفا و مروہ پہاڑی
پر کھڑا ہو اور عرفہ میں زوال کے
بعد جب لوگوں کے ساتھ وقوف
کرے اور مزدلفہ میں وقوف کے
وقت اور جمرتین کی رمی کرتے وقت
۔ (معجم طبرانی ۱۱/۴۰۲،۴۰۵ بحوالہ
نصب الرایہ ۱/۳۹۰)

ایک اور سند سے بھی یہ روایت طبرانی ۱۱/۳۵۸ پر موجود ہے۔

# عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی روایت کے متابع چند آثار

(۱)

ثنا ابن آدم عن ابی عیاش عن عبد الملك بن الجبیر عن الزبیر بن عدی عن ابراہیم عن الاسود قال صلیت مع عمر فلم یرفع یدیه فی شئی من الصلوٰۃ الا حین افتتح الصلوٰۃ۔

حضرت اسود فرماتے ہیں کہ! میں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پیچھے نماز پڑھی۔ پس آپ نے نماز میں کسی جگہ بھی رفع یدین نہیں کیا مگر نماز کو شروع کرتے وقت۔(مصنف ابن ابی شیبہ ۱/۲۳۷(۲)طحاوی ۱/۱۶۴)

یہ روایت صحیح ہے اور اسکے سب راوی ثقہ ہیں۔

(۲)

وکیع عن ابی بکر بن عبد اللہ ابن قطاف النہشلی ثنا عاصم بن کلیب عن ابیه ان علیا رضی اللہ عنه کان یرفع یدیه فی اول تکبیرۃ من الصلوٰۃ ثم لا یرفع بعد۔

عاصم بن کلیب اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ! بے شک حضرت علی رضی اللہ عنہ نماز میں پہلی تکبیر کیساتھ رفع یدین کیا کرتے تھے اسکے بعد رفع یدین نہ کرتے تھے۔(مصنف ابن ابی شیبہ ۱/۲۳۶(۲)موطا امام محمد ص۹۰ (۳)طحاوی

۱/۱۶۳(۴)مسند امام زید بن علی

ص ۸۹)

یہ روایت بھی صحیح ہے۔علامہ ماردینی فرماتے ہیں اسکے تمام راوی ثقہ ہیں ۔(جوہر النقی ۲/۷۸)

(۳)

| | |
|---|---|
| ثنا ابو بكر بن عياش عن | حضرت مجاہد فرماتے ہیں کہ میں |
| حصين عن مجاهد قال | نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ |
| ما رايت ابن عمر يرفع | عنہ کو رفع یدین کرتے نہیں |
| يديه الا في اول ما يفتتح۔ | دیکھا۔مگر نماز کے شروع |
| | میں ۔(مصنف ابن ابی شیبہ |
| | ۱/۲۳۷) |

اورطحاوی شرح معانی الآثار ۱/۱۶۳ پر یہ سند یوں ہے۔" ثنا ابن ابي داؤد ثنا احمد بن يونس ثنا ابو بكر بن عياش عن حصين عن مجاهد "۔۔۔موطا امام محمد ص ۹۴ پر یوں ہے۔" قال محمد نا محمد بن ابان بن صالح عن عبد العزيز بن حكيم رايت ابن عمر يرفع يديه حذا اذنيه في اول تكبيرة افتتاح الصلوٰة ولم يرفعهما في ما سوا ذلك "۔

یہ سند بھی صحیح ہے۔

ان متابعات وشواہد سے حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی تقویت واضح ہے۔اللہ تعالیٰ ہدایت نصیب فرمائے۔

# حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ پر اعتراضات اور انکے جوابات

اعتراض نمبر ا:۔زبیر علی زئی غیر مقلد نے اپنی کتاب ''نور العینین ص ۱۱۹ تا ۱۲۳ میں جو اعتراضات کیے ہیں ۔انکا ان شاءاللہ ترتیب وار جواب دیا جائے گا۔پہلا اعتراض یہ ہے کہ اس روایت کو عبداللہ بن مبارک نے ''لم یثبت ''فرمایا کہ یہ حدیث ثابت نہیں۔لہذا یہ روایت قبول نہیں۔

جواب۔حضرت عبداللہ بن مبارک علیہ الرحمہ خود ترک رفع یدین کے راوی ہیں جیسا پہلے اسناد میں بیان ہوا سند نمبر ا سنن نسائی ج ا ص ۱۱۷ میں ہے جس کے صحیح ہونے میں شبہ نہیں سند یوں ہے۔''اخبرنا سوید بن نصر حدثنا عبد اللہ بن مبارک عن سفیان ۔۔الخ اسکی سند میں سب راوی ثقہ ہیں۔پہلے راوی امام نسائی جسکے ثقہ ہونے میں کوئی شک نہیں اسی طرح سوید بن نصر بھی ثقہ ہے۔پہلی سند کے راویوں کے ترجمہ میں تمام راویوں کی توثیق ملاحظہ فرمائیں۔اب جو خود راوی ہو اور پھر وہ یہ کہہ سکتا ہے کہ سند ثابت نہیں جو جرح کی سند ہے ذرا ملاحظہ فرمائیں۔

امام ترمذی فرماتے ہیں!

''حدثنا بذالك احمد بن عبدة الآملی ثنا وھب بن زمعة عن سفیان بن عبد الملك عن عبد اللہ بن مبارك۔''

اس سند میں امام ترمذی کے استاد احمد بن عبدۃ کے حالات معلوم نہیں۔یہ کب پیدا ہوا؟ کب فوت ہوا؟ آٹھویں صدی تک کسی محدث نے اسکی تعریف نہیں کی سوائے امام ذہبی کے انھوں نے اسکو صدوق کہا۔دیکھیے (الکاشف ا/۱۲۳ اور تہذیب ا/۱۵۹ اور امام ابن حجر عسقلانی فرماتے ہیں کہ!راوی کی توثیق جو صدوق کے لفظ سے کی جاتی ہے اسکا درجہ ثقہ اور متقن کے الفاظ سے کم ہے۔اور صدوق کے ساتھ ضعیف کا لفظ بھی مل سکتا ہے۔جیسے امام ابو حاتم حماد بن ابی سلیمان کے بارے میں لکھتے ہیں!''صدوق لا یحتج بہ ''یہ صدوق ہے مگر اسکے ساتھ حجت نہ پکڑی جائے ایسی گھٹیا درجہ کی سند سے رد کرنا اعلیٰ درجہ سند کو یہ کہاں کا انصاف ہے۔یہی وجہ ہے کہ امام ترمذی نے پھر بھی حدیث کو

حسن فرمایا اور دوسری بات یہ کہ عبداللہ بن مبارک کی جرح قولی حدیث پر ہے۔اور ہم نے فعلی حدیث لکھی ہے۔اگر بالفرض جرح صحیح بھی ہو تو قولی روایت پر ہے نہ کہ فعلی پر حالانکہ فعلی روایت کے عبداللہ بن مبارک خود راوی ہیں دیکھیے (نسائی ۱/۱۱۷) میں لہذا یہ سوائے دھوکے کے اور کچھ نہیں۔

اعتراض نمبر ۲:۔امام شافعی علیہ الرحمہ نے اسکو رد کر دیا ہے یہ ثابت نہیں۔(۱) شرح الزرقانی علی موطا امام مالک ۱/۱۵۸ (۲) سبل السلام (۳) فتح الباری۔

جواب۔اس جرح کی سند منقطع ہے۔ان میں کسی صاحب کی ملاقات ثابت نہیں۔لہذا یہ جرح مردود ہے۔

اعتراض نمبر ۳:۔احمد بن حنبل علیہ الرحمہ نے اسکو ضعیف کہا۔التمہید ۹/۲۱۹۔

جواب۔امام احمد نے صرف ''ثم لم یعد ''پر اعتراض کیا ہے اور باقی حدیث کو خود مسند احمد ۱/۳۸۸''فلم یرفع یدیہ الامرۃ'' کے الفاظ سے روایت کیا اور یہی الفاظ ہماری روایت کے ہیں۔لہذا امام صاحب کا نام لیکر لوگوں کو دھوکہ دینا درست نہیں۔اور نہ انھوں نے اس روایت و متن کو ضعیف کہا ہے۔اگر اصل الفاظ لکھ دیتے تو لوگوں کو حقیقت کا پتہ چل جاتا لہذا صرف حوالہ دیا۔اللہ تعالیٰ دھوکے بازوں سے محفوظ رکھے۔یہ تو صحیح کہنے والوں میں ہیں۔

اعتراض نمبر ۴:۔ابو حاتم الرازی نے کہا کہ یہ حدیث خطا ہے کہ ثوری کو اس میں وہم ہوا ہے۔کیونکہ ایک جماعت نے اسکو عاصم بن کلیب سے ان الفاظ کیساتھ بیان کیا کہ نبی ﷺ نے نماز شروع کی۔پس ہاتھ اٹھائے پھر رکوع کیا اور تطبیق کی اور اپنے ہاتھوں کو گھٹنوں کے درمیان رکھا کسی دوسرے نے ثوری والی بات بیان نہیں کی ہے۔(علل الحدیث ۱/۹۶،نور العینین ۱۴۰،۱۴۱)

جواب۔یہ کہنا کہ عاصم بن کلیب سے ایک جماعت نے روایت تطبیق کی ہے غلط ہے۔بلکہ عبداللہ بن ادریس کے علاوہ کسی نے بھی بیان نہیں کی۔دوسری بات یہ غلط ہے کہ سفیان ثوری والی بات کسی اور نے بیان نہیں کی۔سفیان کی طرح ابو بکر نہشلی اور ابن ادریس نے بھی بیان کیا ہے۔دیکھیے (العلل

الوردہ ۵/ ۱۷۱ تا ۱۷۳ طبع الریاض سعودی عرب) لہٰذا یہ جرح مردود ہے۔

اعتراض نمبر ۵:۔امام دارقطنی نے کہا "لم یثبت" "یہ حدیث ثابت نہیں۔ (کتاب العلل لدارقطنی ۱/ ۳۴۶)

جواب۔یہ بھی جھوٹ ہے۔دارقطنی نے اپنی کسی کتاب میں یہ نہیں فرمایا کہ یہ حدیث ثابت نہیں۔بلکہ وہ کتاب العلل ۵/ ۱۷۱ طبع ریاض سعودی عرب میں فرماتے ہیں۔"انہ حدیث صحیح" بے شک یہ حدیث صحیح ہے۔اور حافظ ابن حجر فرماتے ہیں! "قال دار قطنی انہ صحیح" دارقطنی نے فرمایا یہ حدیث صحیح ہے۔(الدرایہ ۱/ ۱۵۰) اور دوسری جگہ فرماتے ہیں "واسنادہ صحیح" (العلل الوردہ ۵/ ۱۷۱ طبع ریاض)۔یہ تو اس حدیث کو صحیح کہنے والوں میں سے ہیں نہ کہ ضعیف کہنے والوں میں۔اس روایت کی تصحیح کرنے والوں میں پیچھے دیکھ لیجیے۔

اعتراض نمبر ۶:۔حافظ ابن حبان صاحب الصحیح نے کتاب الصلوۃ میں کہا کہ یہ روایت حقیقت میں سب سے زیادہ ضعیف ہے۔کیونکہ اس کی علتیں ہیں جو اسے باطل کردیتی ہیں۔(تلخیص الحبیر ۱/ ۲۲۲ بحوالہ نور العینین ص ۱۲۱)۔

جواب پہلی بات تو یہ ہے کہ حافظ ابن حبان کی کتاب الصلوۃ نام کی کوئی کتاب نہیں۔یہ سفید جھوٹ ہے اور اسکے سوا کچھ نہیں۔دوسری بات اگر یہ جرح مان بھی لی جائے تو جرح مبہم ہے۔غیر مفسر ہے جسکا کوئی اعتبار نہیں۔معلوم نہیں کہ ابن حبان کی جرح ابن مسعود کی کس سند پر ہے۔لہٰذا مردود ہے۔

اعتراض نمبر ۷:۔امام ابو داؤد نے کہا۔یہ حدیث مختصر ہے لمبی حدیث سے اور یہ اس لفظ پر صحیح نہیں۔سنن ابی داؤد نسخہ حمیصۃ و مشکوۃ بحوالہ نور العینین ص ۱۲۱۔

جواب۔شمس الحق عظیم آبادی غیر مقلد کے پاس جو دو نسخے ہیں۔اسکا حوالہ زبیر علی زئی نے دیا تو اس میں اس غیر مقلد نے تحریف کی ہے۔اسی طرح ابن عبدالبر کی التمہید میں غیر مقلد محشی نے تحریف کی ہے اور جو پہلے نسخے ابو داؤد کے ہیں ان میں یہ بات نہیں۔ابن حجر عسقلانی تلخیص الحبیر میں نقل

کرنے میں محتاط نہیں۔ابن حجر خود فرماتے ہیں! میں اسپر راضی نہیں۔اور ابو داؤد کی جرح براء بن عازب کی حدیث پر ہے نہ کہ حدیث ابن مسعود پر لہذا یہ اعتراض اور جرح باطل ہے۔

اعتراض نمبر ۸:۔یحیٰی بن آدم ملاحظہ فرمائیں تلخیص الحبیر ۱/۲۲۲ بحوالہ نور العینین ص ۱۲۷۔

جواب۔یحیٰی بن آدم نے بھی جرح نہیں کی ورنہ جرح کے الفاظ بیان کیے جائیں۔حالانکہ صرف امام احمد بن حنبل نے یوں فرمایا کہ! عبداللہ بن ادریس کی حدیث میں یحیٰی بن آدم فرماتے ہیں کہ میں نے نظر کی تو اس میں "ثم لم یعد" نہیں تھا۔دیکھیے جزء رفع الیدین للبخاری۔اب حافظ ابن حجر عسقلانی علیہ الرحمہ کا یہ کہنا کہ امام احمد اور یحیٰی بن آدم کے یہ حدیث ضعیف ہے کس طرح ٹھیک ہو سکتا ہے۔لہذا اصل بات قارئین کے سامنے ہے اور یہ حدیث بھی زبردست صحیح ہے۔

اعتراض نمبر ۹:۔ابو بکر احمد بن عمر (و) البزار نے "وھو حدیث لا یثبت ولا یحتج بہ "(یہ حدیث ثابت نہیں اور حجت نہیں ہے)۔(التمہید ۹/۲۲۰،۲۲۱)

جواب۔اس جرح کو امام بزار کی طرف نسبت کرنا درست نہیں۔کیونکہ محشی کہتا ہے کہ "فی الاصل عمرو البراء والصواب ما اثبۃ" (اصل میں عمرو البراء تھا اور وہ بہتر ہے جس کو میں نے بنایا۔لہذا یہ سارا کارنامہ محشی کا ہے)۔اصل انکی جرح یزید بن ابی زیاد کی روایت پر ہے۔دیکھیے عمدۃ القاری للعینی ۵/۲۷۳ اور تلخیص الحبیر ۱/۲۲۱۔لہذا صرف دھوکہ ہے زبیر صاحب کا۔

اعتراض نمبر ۱۰۔محمد بن وضاح نے اس قسم کی حدیث کو ضعیف کہا۔(التمہید ۹/۲۲۱ بحوالہ نور العینین ص ۱۲۷)

جواب۔محمد بن وضاح کی جرح "ثم لم یعد" والی روایت پر ہے۔مگر دوسری روایات اور خصوصاً جو میں نے روایت پیش کی ہے اس پر جرح نہیں۔اور جو جرح کی ہے وہ بھی مبہم ہے۔کیونکہ ضعیف ہے۔اسکی کوئی دلیل نہیں دی۔اور نہ اس جرح کی سند صحیح ثابت ہے۔لہذا یہ جرح مردود ہے۔اور میری پیش کردہ روایت صحیح ہے۔ورنہ کوئی غیر مقلد ثابت کرے کہ میری پیش کردہ روایت پر محمد بن وضاح کی

جرح ہے۔لہذا یہ بھی زبیر صاحب کا دھوکہ ہے۔

اعتراض نمبر ۱۱:۔امام بخاری نے بحوالہ تلخیص الحبیر ۱/۲۲۲ المجموع شرح المہذب نیز ملاحظہ فرمائیں جز رفع الیدین للبخاری ص ۸۶ وغیرہ۔

جواب ۔امام بخاری علیہ الرحمہ نے جز رفع یدین جو بات لکھی وہ دوسری کتابوں میں نقل ہے ۔اور اصل کتاب جز رفع یدین ہی ہے۔لیکن کتاب خود مشکوک ہے ۔اسکا راوی محمود بن اسحاق الخزاعی مجہول ہے ۔اور یہ جھوٹ بھی بولتا ہے ۔امام بخاری کی طرف منسوب جز رفع یدین کی پہلی روایت محمود بن اسحاق الخزاعی نے یوں بیان کی ہے۔"اخبرنا اسماعیل بن ابی یونس حدثنی عبد الرحمن بن ابی الزناد ۔الخ حالانکہ امام بخاری علیہ الرحمہ کا کوئی استاد بھی اس نام کا نہیں ملتا۔معلوم ہوا کہ امام بخاری پر بہتان ہے۔پھر امام بخاری نے عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث پر جرح نہیں کی بلکہ فرماتے ہیں۔کہ امام احمد بن حنبل نے یحییٰ بن آدم سے روایت کی ہے کہ میں نے عبداللہ بن ادریس کی کتاب میں نظر کی اس میں عاصم بن کلیب کی روایت ہے۔جس میں "ثم یعد" کے الفاظ نہیں ۔اور یہ کوئی جرح نہیں ۔اگر انکی کتاب میں یہ بات نہیں لکھی تو کیا ہوا ۔اور اگر کوئی دوسرا یہ روایت کرے تو کیا معتبر نہ ہوگا۔حالانکہ ابن ادریس کی روایت تو تعلیق والی ہے ۔اسپر قیاس کرنا کہاں درست ہے۔لہذا نہ یہ جرح ہے اور نہ یہ حدیث ضعیف ۔یہ یار لوگوں کی قیاس آرائی اور دھوکہ دہی ہے۔

اعتراض نمبر ۱۲:۔یحییٰ بن معین واللہ اعلم نور العینین ص ۱۲۳۔

جواب ۔یہ خالص جھوٹ ہے ۔اور جلاء العینین سے نقل ماری ہے۔یحییٰ بن معین کی جرح انکی اپنی کسی کتاب میں بھی نہیں ۔لہذا یہ صرف تک بندی ہے۔جو عوام الناس پر رعب ڈالنے کیلیے کی گئی ہے۔

اعتراض نمبر ۱۳:۔ابن القطان الفاسی نے اس زیادت کو خطا قرار دیا۔بحوالہ نور العینین ص ۱۲۳۔

جواب ۔ابن قطان نے حدیث کو صحیح فرمایا صرف زیادت پر بات کی۔تو وہ درست نہیں کیونکہ اگر یہ

بات مان لی جائے تو ہماری پیش کردہ روایت میں زیادت نہیں ۔اور پھر اصول یہ ہے کہ ثقہ زیادت کرے تو قبول ہے اور امام وکیع زبردست ثقہ ہیں ۔تو یہ زیادت بھی ثقہ۔لہذا ااکے نزدیک بھی قبول ہے۔امام بخاری ۱/۲۰۱ میں فرماتے ہیں کہ!"وزیادۃ مقبولۃ اذا رواہ اھل الثبت "ابن حزم لکھتے ہیں!الخذ الزیادۃ واجب "نیز لکھا!"اخذ الزیادات فرض لا یجوز ترکہ (المحلی )امام نووی فرماتے ہیں!"زیادۃ ثقہ وجب قبولھا ولا ترد لنسیان او تقصیر "(شرح مسلم نووی )۔زیادہ ثقہ قبول ہونے کے حوالے ملاحظہ ہوں۔(نصب الرایہ ۱/۳۹،۲۸۴،۳۳۶،الجوہر النقی ۲/۱۵۵،مستدرک حاکم ۱/۳،قسطلانی شرح بخاری ۱/۸،تلخیص الحبیر، نزل الابرار ۱۲۷،دلیل الطالب ص ۱۷۰۔لہذا یہ جرح مردود ہے۔

اعتراض نمبر ۱۴،۱۵،۱۶:۔ابن الملقن نے ضعیف کہا۔الحاکم بحوالہ حاشیہ جلاء العینین ص ۸۸۔بحوالہ نور العینین ص ۱۴۲ اور النووی بحوالہ حاشیہ ایضا اور النووی کی الخلاصہ بحوالہ نور العینین ص ۱۴۲۔

جواب ۔یہ جرح غیر مفسر اور مبہم ہے۔لہذا قبول نہیں ۔اور دوسرے سفیان ثوری کی تدلیس تو انکے ترجمہ میں ملاحظہ فرمائیں ۔تدلیس کے حوالے سے ۔اور یہ کوئی جرح نہیں ۔اس لیے سفیان کی تدلیس محدثین نے قبول کی ہے۔لہذا یہ صرف دھوکہ اور حدیث کو قبول نہ کرنے کے بہانے ہیں جو غیر مقلدین نے بنا رکھے ہیں۔ورنہ یہ حدیث صحیح ہے۔جیسا کہ سند متن اور محدثین کی تصحیح اور شواہد و متابعات سے ملاحظہ فرمایا۔

اعتراض نمبر ۱۷،۱۸:۔دارمی بیہقی نے ضعیف کہا ہے۔بحوالہ تہذیب السنن ابن قیم بحوالہ نور العینین ص ۱۴۳۔

جواب ۔حافظ ابن قیم نے تہذیب السنن میں لکھا!"وضعفہ الدارمی و الدارقطنی والبیہقی "حدیث ابن مسعود کو دارمی، دار قطنی ،اور بیہقی نے ضعیف کہا ہے۔حالانکہ تلخیص الحبیر ۱/۲۲۱ میں یزید بن ابی زیاد والی روایت کے بارے میں ہے"ضعفہ البخاری و احمد و

یحییٰ والدارمی والحمیدی "امام دارمی، دار قطنی اور بیہقی نے حدیث ابن مسعود کو ضعیف نہیں کہا۔ رہا تدلیس کا مسئلہ تو وہ سفیان ثوری کے ترجمہ میں ملاحظہ فرمائیں۔ اسکا مکمل جواب موجود ہے۔

اعتراض نمبر ۱۹: محمد بن نصر المروزی بحوالہ نصب الرایہ ۱/۳۹۵ بحوالہ نور العینین ص ۱۲۳۔

جواب۔ یہ جرح غیر مفسر ہے۔ لہذا مردود ہے۔ جبکہ حدیث کی سند اور متن بالکل صحیح ہے۔

اعتراض نمبر ۲۰:۔ ابن قدامہ المقدسی نے کہا ضعیف المغنی ۱/۲۹۵ بحوالہ نور العینین ص ۱۲۳۔

جواب۔ نصب الرایہ ۱/۳۹۵ پر بحوالہ العلل دار قطنی فرماتے ہیں۔" انہ حدیث صحیح الا ھذا الفظۃ و کذالک قال احمد بن حنبل۔۔ بے شک یہ حدیث صحیح ہے سوائے لفظ "ثم لم یعد " کے اور یہ بات احمد بن حنبل نے کہی ہے۔ جب احمد بن حنبل علیہ الرحمہ اس روایت کو صحیح سمجھتے ہیں تو ابن قدامہ کے جرح کی کیا حیثیت ہے۔ اور پھر یہ جرح غیر مفسر ہے اور اگر "ثم لم یعد " کی وجہ سے ہے تو ہماری روایت "ثم لم یعد " کے بغیر ہے۔ لہذا جرح مردود ہے۔ اور پھر "ثم لم یعد " بھی ثابت ہے۔ جیسا کہ اہل علم پر واضح ہے اگر کوئی حدیث ابن مسعود کی تمام اسناد کو سامنے رکھے اور بغیر تعصب کے فیصلہ کرے تو یقینا اسکو یہ حدیث نظر آئے گی۔

اعتراض نمبر ۲۱:۔ ابن عبد البر بحوالہ مرعاۃ المفاتیح نقلہ من مسئلہ رفع الیدین للشیخ عبد المنان ص ۱۷۔

جواب۔ علامہ ابن عبد البر علیہ الرحمہ کی طرف جرح کی نسبت کرنا درست نہیں۔ یہ صرف غیر مقلد کی کتاب سے نقل ہے۔ ورنہ انکی جرح کے اصل الفاظ بیان کریں اور انکی اپنی کتاب کا حوالہ پیش کریں یا ناقل سے ابن عبد البر تک سند اور متن پیش کریں۔ اور جرح مفسر ہو جبکہ ابن عبد البر اپنی کتاب " التمہید لما فی الموطا من المعانی والاسانید ۹/۲۱۲" پر رفع یدین کی بحث میں فرماتے ہیں کہ!

| | |
|---|---|
| واختلف العلماء فی رفع | اور اختلاف کیا ہے علماء نے نماز |

الیدین فی الصلوٰۃ فروی ابن القاسم وغیرہ عن مالك انه کان یری رفع الیدین فی الصلوٰۃ ضعیفاً الا فی تکبیرۃ الاحرام وحملها وتعلق بهذه الروایة عن مالك اکثر المالکین۔

میں رفع یدین کرنے کے متعلق پس روایت کی ابن القاسم نے اور ابن القاسم کے غیر نے بھی امام مالک سے بے شک امام مالک علیہ الرحمہ نماز میں رفع یدین کرنے کو ضعیف سمجھتے تھے۔سوائے نماز شروع کرتے وقت کے رفع یدین اور اکثر مالکیوں نے امام مالک سے یہی بات کہی ہے۔

اسی طرح ابن رشد نے بدایۃ المجتہد ۱/۱۵۰اور ابن القاسم نے المدونۃ ۱/۶۸میں یہی بات لکھی ہے۔لہذا امام مالک اور اکثر مالکیوں کے نزدیک تو یہ حدیث ثابت ہے اور اس پر عمل ہے۔لہذا یہ حدیث صحیح ہے۔

اعتراض:۔زبیر علی زئی غیر مقلد نورالعینین ص ۱۲۴پر دوسرا جواب کے ضمن میں لکھتے ہیں!اس روایت کا دارومدار جناب سفیان علیہ الرحمہ پر ہے۔جیسا کہ انکی تخریج سے ظاہر ہے۔جناب سفیان ثوری ثقہ حافظ عابد ہونے کے ساتھ ساتھ مدلس بھی تھے۔

جواب۔حضرت سفیان ثوری علیہ الرحمہ کی تدلیس کی بحث پچھلے صفحات میں انکے ترجمے میں ملاحظہ فرمائیے۔زئی صاحب کے تمام شبہات کا جواب دیا گیا ہے۔

اعتراض:۔ص ۱۲۸پر لکھتے ہیں!سفیان ثوری اس حدیث میں رکوع سے پہلے اور بعد کے رفع یدین کا ذکر نہیں۔یہ روایت مجمل ہے اور اگر اسکو عام تصور کیا جائے تو پھر تارکین رفع الیدین کا خود اس پر عمل

نہیں۔

جواب۔ یہ اعتراض اس بات کی دلیل ہے کہ زئی صاحب بھی اس روایت کو صحیح ماننے پر مجبور ہیں۔ مگر ذرا ضدی ہیں۔ رہا یہ شبہ ہم وتر اور عیدین میں رفع یدین کر کے اس روایت پر عمل نہیں کرتے تو جناب وتر اور عیدین میں حضور ﷺ اور صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین سے انکا ترک ثابت نہیں۔ اسکے علاوہ باقی نمازوں میں حضور ﷺ اور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین سے رفع یدین تکبیر تحریمہ کے علاوہ رفع یدین کا ترک ثابت ہے۔ جیسا کہ پچھلے صفحات میں ملاحظہ فرمایا۔ لہذا جہاں نبی ﷺ اور انکے اصحاب رفع یدین کرتے ہیں۔ ہم بھی کرتے ہیں۔ اور جہاں وہ نہیں کرتے ہم بھی نہیں کرتے۔ یہ اعتراض تو جہالت کی دلیل ہے۔ یہاں بات عام نمازوں کی ہو رہی ہے نہ کہ وتروں اور عیدین کی نمازوں کی۔ لہذا یہ صرف ہیرا پھیری کے سوا کچھ نہیں۔ غیر مقلدین حضرات جو وتروں میں بعد از رکوع عام دعا کی طرح ہاتھ اٹھا کر دعائے قنوت پڑھتے ہیں۔ کیا اس کے بارے میں زبیر علی زئی یا کسی غیر مقلد کے پاس کوئی ایک بھی صحیح صریح مرفوع حدیث ہے؟۔ اگر ہے تو ذرا دکھاؤ۔ ورنہ شور مچانا بند کرو۔

اعتراض:۔ نور العینین ص ۱۲۹ پر چوتھا جواب کے تحت لکھتے ہیں! اور یہ بات عام طلباء کو بھی معلوم ہے کہ عدم ذکر سے نفی ذکر لازم نہیں آتا۔

جواب۔ لیکن جناب ہماری بیان کردہ روایت اور دیگر صحابہ کی روایات سے صرف عدم ذکر بلکہ وضاحت موجود ہے کہ تکبیر تحریمہ کے ساتھ رفع یدین کیا اور پھر پوری نماز میں رفع یدین نہ کیا۔ جیسا کہ حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی بعض روایات میں ہے۔ اور جیسے حضرت عمر، حضرت علی، حضرت عبداللہ بن عمر رضوان اللہ تعالیٰ علیہم کی روایات میں بھی اسی طرح موجود ہے۔ لہذا یہ صرف تنگ نظری ہے۔ جو جہالت اور صرف اپنے مخالف حدیث کو رد کرنے کا بہانہ ہے۔ ورنہ حدیث صحیح اور واضح ہونے کے ساتھ ساتھ امت مسلمہ کی کثرت کا اس پر عمل بھی حدیث کو تسلیم کرنے کی طرف راغب کرتا

ہے۔مگر کیا کیا جائے۔کہ حدیث کے خادم بن کر حدیث کے انکار کی مہم چلانے بیٹھے ہیں۔اللہ تعالی ہدایت نصیب فرمائے۔

اعتراض:۔سفیان کی حدیث میں نفی ہے۔اور صحیحین وغیرھما کی متواتر احادیث میں اثبات ہے۔یہ بات عام طلباء کو بھی معلوم ہے کہ اثبات نفی پر مقدم ہوتا ہے۔

جواب۔زبیر علی زئی اور انکے تمام ساتھی اس اصول پر اگر قائم رہیں گے تو ذرا دو سجدوں کے اثبات رفع الیدین جو سنن نسائی، ابو داؤد، مصنف ابن ابی شیبہ، جزء رفع الیدین للبخاری میں سند صحیح کے ساتھ روایات موجود ہیں تو نفی کے مقابلے میں اثبات پر عمل کر کے دکھائیں۔ان شاء اللہ وہاں یہ اصول یاد نہیں رہے گا۔یہ درست ہے کہ اثبات نفی پر مقدم ہوتا ہے۔لیکن کب؟ اثبات نفی پر اس وقت مقدم ہوگا جبکہ نفی کرنے والے کا علم اس چیز کو محیط نہ ہو۔جسکی نفی کی جارہی ہے۔اگر راوی کا علم اس چیز کو محیط ہو۔جیسا کہ اس جگہ ہے تو اثبات اور نفی کا حکم برابر ہوگا۔اور اس میں کوئی شک نہیں کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ حضور ﷺ کی صحبت میں ہمیشہ رہے اور شاذ و نادر ہی آپ سے جدا ہوئے۔حتی کہ لوگ انھیں اہل بیت سے گمان کرتے تھے۔لہذا انھیں حضور ﷺ کی نماز کے بارے میں مکمل علم تھا۔لہذا یہ اصول نہیں چلے گا اور یہ صرف دھوکہ ہے۔

اعتراض:۔بعض علماء نے کہا کہ اس حدیث کا یہ مطلب ہے کہ تکبیر تحریمہ کے ساتھ صرف ایک دفعہ رفع یدین کیا، بار بار نہیں کیا۔ملاحظہ فرمائیں مشکوۃ المصابیح ص ۷۷۔

جواب۔یہ اعتراض جو زبیر علی زئی نے نور العینین ص ۱۳۰ پر چھٹا جواب کے تحت ذکر کیا۔جب روایت میں یہ بات نقل نہیں اور نہ ہی صحابہ، تابعین، تبع تابعین نے فرمائی بلکہ یہ صرف قیاس ہی قیاس ہے۔اور نہ کوئی ایسا کرتا ہے بلکہ پوری نماز میں صرف ایک دفعہ تکبیر تحریمہ کے وقت رفع یدین کیا اس کی صراحت حدیث میں ہے۔لہذا یہ جواب صرف جواب ہی ہے اور کچھ نہیں۔

اعتراض:۔زبیر علی زئی نور العینین ص ۱۳۲ پر آخری بات کے ضمن میں لکھتے ہیں! حافظ ابن حزم علیہ

الرحمہ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی اس حدیث کے بارے میں المحلی میں لکھتے ہیں! "یعنی اگر یہ حدیث نہ ہوتی تو ہر جھکنے، بلند ہونے، تکبیر اور تحمید کے وقت رفع الیدین فرض ہوتا۔ انتہی۔ (المحلی ۴/۸۸)۔

جواب۔ اس سے جو نتیجہ زبیر صاحب نے نکالا ہے تو اس طرح انھوں نے اس حدیث کو آخر میں تسلیم کیا ہے۔ اگر اس حدیث کی کوئی حیثیت نہ ہوتی تو یقیناً رفع یدین فرض ہوتا۔ اور بالاتفاق آپکے نزدیک بھی فرض نہیں۔ اور اگر فرض ہے تو ابن حزم کے مطابق ہر جھکنے بلند ہونے تکبیر اور تحمید کے وقت بھی رفع یدین فرض ہونا چاہیے جو آپ کے نزدیک فرض تو فرض، سنت تو سنت، بلکہ مستحب بھی نہیں۔ لہذا یہ صرف صفحات کالے کرنے والی بات ہے۔ ورنہ ایک بھی صحیح، مرفوع، متصل، غیر معارض، غیر منسوخ جس میں نبی ﷺ کا آخری نماز تک یا ساری زندگی رفع یدین کرنے کا بیان ہو آپکے پاس موجود نہیں۔ ورنہ پیش

فرمائیں۔ اور خواہ مخواہ لوگوں کو تنگ نہ کریں۔ ورنہ فساد کو قتل سے زیادہ برا سمجھا گیا ہے۔ اللہ تبارک وتعالٰی سمجھ عطا فرمائے۔

☆☆☆☆ ☆☆☆☆ ☆☆☆☆

# حدیث عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ پر عمل کرنے والے

## صحابہ کرام:

۱)خود عبداللہ بن مسعود ۲)حضرت ابو مسعود انصاری ۳)حضرت ابو بکر صدیق

۴)حضرت عمر بن خطاب ۵)حضرت عبداللہ بن عمر ۶)حضرت علی

۷)حضرت براء بن عازب ۸)حضرت ابو ھریرہ ۹)حضرت عباد بن زبیر

۱۰)عبداللہ بن زبیر ۱۱)حضرت ابو حمید ساعدی ۱۲)حضرت ابو موسیٰ اشعری

۱۳)حضرت انس ۱۴)حضرت عبداللہ بن عباس ۱۵)جابر بن سمرہ اور بہت سارے صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین جن کی روایات نقل نہ ہو سکیں۔

اس کے ثبوت کے لیے درج ذیل کتابوں کی طرف رجوع فرمائیں:

جامع ترمذی، مصنف ابن ابی شیبہ، شرح معانی الآثار للطحاوی، موطا امام محمد، مسند حمیدی، مسند احمد کتاب الحجۃ علی اہل المدینہ، دار قطنی، سنن الکبریٰ بیہقی، صحیح ابن عوانہ وغیرہ

## امام ترمذی کا فرمان:

امام ترمذی حدیث ابن مسعود لکھ کر فرماتے ہیں!

| | |
|---|---|
| وبہ یقول غیر واحد من اہل العلم من اصحاب النبی ﷺ والتابعین وھو قول سفیان واھل الکوفۃ۔(جامع ترمذی ج۱ ص۵۹) | اور اسی ترک رفع یدین کے قائل تو بے شمار اہل علم صحابہ کرام اور تابعین، سفیان ثوری اور اہل کوفہ کا بھی یہی مسلک ہے۔ |



اسی طرح امام ابو حنیفہ، امام مالک، حنفی و مالکی حضرات، امام محمد بن حسن، امام ابی

یوسف، حضرت عبداللہ بن مسعود اور حضرت علی رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے اصحاب، امام وکیع، ابراہیم نخعی، علقمہ، اسود، عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ، تابعی کبیر امام شعبی جنہوں نے پانچ سو صحابہ کرام سے ملاقات کی۔ حضرت خیثمہ، حضرت ابو اسحاق سبیعی، حضرت ملا علی قاری، حضرت بدرالدین عینی، حضرت داتا گنج بخش ہجویری، حضرت معین الدین چشتی، حضرت شیخ عبد الحق محدث دہلوی، حضرت مجدد الف ثانی اور بہت سے محدثین ومفسرین وفقہاء کرام جنہوں نے اس حدیث پر عمل کر کے ثابت کیا کہ یہ صحیح حدیث ہے ملاحظہ فرمایئے درج ذیل کتب!

موطا امام محمد، جزء رفع یدین للبخاری، مصنف ابن ابی شیبہ، مسند ابی حنیفہ بطریق حارثی، سنن ترمذی، کشف المحجوب، اشعۃ اللمعات، عمدۃ القاری شرح بخاری، مرقات وغیرھا۔

## فقہاء کا ترک رفع یدین پر اجماع:

امام طحاوی فرماتے ہیں!

حدثنی ابن ابی داؤد قال ثنا احمد بن یونس قال ثنا ابوبکر بن عیاش قال مارأیت فقیہا قط یفعلہ یرفع یدیہ فی غیر التکبیرۃ الاولیٰ۔ (شرح معانی الآثار للطحاوی مترجم ۱/ ۴۶۸۔ طحاوی شریف عربی ۱/ ۲۲۸ رقم ۱۳۶۴ طبع دار الکتب العلمیہ بیروت)

حضرت ابوبکر بن عیاش فرماتے ہیں میں نے کسی فقیہ کو کبھی بھی تکبیر اولیٰ کے علاوہ رفع یدین کرتے نہیں دیکھا۔

# آخری بات

مسلمانوں کے اندر جس بات پر اتفاق ہو اسکو پکڑ لینا اور اختلاف سے بچنا یہی حق ہے۔ اور جس معاملہ پر اُمت کا تعامل ہو اُس پر عمل کرنا یہی افضل ہے۔ اسی مسئلہ رفع یدین کو لیجئے تکبیر تحریمہ پر رفع یدین کرنا اس پر تمام اُمت کا اتفاق ہے۔ اس بات میں کسی بھی گروہ فرقہ یا مسلک کا اختلاف نہیں چاہے وہ غیر مقلد ہو، شیعہ ہو، حنبلی ، شافعی، مالکی، حنفی ہو حتیٰ کہ جتنے فرقے ہیں اسکا تکبیر تحریمہ کیساتھ رفع یدین کرنے پر اتفاق ہے۔ چنانچہ حافظ ابن حجر عسقلانی فرماتے ہیں!

| | |
|---|---|
| لم یختلفوا ان رسول اللہ ﷺ کان یرفع یدیہ حین یفتتح الصلوٰۃ | اس میں کوئی اختلاف نہیں کہ نبی ﷺ نماز کے شروع میں رفع یدین کرتے تھے۔ |

لہٰذا اُمت کا تعامل اور اتفاقی مسئلہ کو قبول کرنا چاہیے امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے اخبار آحاد کو توارث سے معارض ہونے کی وجہ سے معلول قرار دیا اور ان تمام مواقع میں سے صرف اس رفع یدین کو اختیار فرمایا جو اسناداً متواتر ہے۔ اور جسے توارث کی تائید حاصل ہے یعنی تکبیر تحریمہ کے وقت رفع یدین کرنا کیونکہ کوفہ میں اصحاب علی رضی اللہ عنہ اور اصحاب عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ تکبیر تحریمہ کے علاوہ رفع یدین نہ کرتے تھے جیسا کہ حافظ ابن عبدالبر نے محمد بن نصر مروزی کے حوالہ سے لکھا ہے! "لا نعلم مصرًا من الامصار ترکوا رفع الیدین باجماعھم عند الخفض والرفع الا اھل کوفہ"۔ (فیض الباری ج ۲ ص ۲۶۰) اس طرح مدینہ میں اور مکہ میں بھی رفع یدین صرف تکبیر تحریمہ کے وقت کرتے تھے اور یہی وہ توارث ہے اور اس روایت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ میں بھی یہی بات بیان ہوئی ہے جو آپ نے ملاحظہ فرمایا۔ لہٰذا اتفاق پر عمل کرنا چاہیے اور اختلاف سے بچنا چاہیے۔ اللہ رب العزت اتفاق پر عمل کی توفیق عطا فرمائے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

"حدیث عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کو صحیح کہنے والے محدثین وحوالہ کتب"

| نمبر شمار | معدل | ثبوت تعدیل |
|---|---|---|
| 1 | امام ترمذی | جامع ترمذی ۱/۱۹۲ مترجم |
| 2 | امام دار قطنی | العلل الوردہ ۵/۱۷۱ تا ۱۷۳ طبع ریاض |
| 3 | ابن حزم | المحلی ۳/۴ التعلیقات سلفیہ ۱۰۳ |
| 4 | امام ابن قطان | الدرایہ ۱/۱۵۰ تنزیہ الشریعۃ ۲/۱۰۰ |
| 5 | امام اعظم ابو حنیفہ | مسند امام اعظم ص ۸۹ مترجم، فتح القدیر ۱/۲۱۹ طبع مصر، الروضۃ الندیۃ ۱/۹۵ |
| 6 | امام مالک | زرقانی شرح موطا بحوالہ حاشیہ التمہید ۹/۲۶۸ |
| 7 | امام احمد بن حنبل | العلل دار قطنی بحوالہ نصب الرایہ ۱/۳۹۵ |
| 8 | علامہ ابن دقیق العید | الامام بحوالہ نصب الرایہ ۱/۳۹۴،۳۹۵ |
| 9 | علامہ زیلعی | نصب الرایہ ۱/۳۹۶ |
| 10 | علامہ علاؤالدین ابن ترکمانی | الجوہر النقی علی البیہقی ۲/۷۸ |

| | | |
|---|---|---|
| 11 | علامہ جلال الدین سیوطی | اللآلی المصنوعۃ ۲/۱۹ |
| 12 | علامہ احمد شاکر (غیر مقلد) | حاشیہ ترمذی احمد شاکر ۲/۴۱ |
| 13 | سید ہاشم عبداللہ یمانی | حاشیہ الدرایہ ۱/۱۵۰ |
| 14 | شعیب ارناؤوط | شرح السنۃ ۳/۲۴ |
| 15 | زہیر الشاویش (غیر مقلد) | ایضاً |
| 16 | عبدالقادر الارناؤط | جامع الاصول ۵/۳۰۲ |
| 17 | امام ابوداؤد | ابوداؤد ۱/۱۱۶ |
| 18 | امام منذری | مختصر منذری ۱/۳۶۷ |
| 19 | امام طحاوی | شرح معانی الآثار ۱/۲۱۰ |
| 20 | ملا علی قاری | الموضوعات الکبریٰ ص ۳۵۴ |
| 21 | ناصر الدین البانی (غیر مقلد) | مشکوٰۃ تحقیق البانی ۱/۲۵۴، صحیح ترمذی البانی |
| 22 | عطاء اللہ امرتسری (غیر مقلد) | التعلیقات سلفیہ ۱/۱۴۳ |
| 23 | علامہ دکتور طاہر محمد دردیری | تخریج احادیث المدونۃ ۱/۴۰۳ |
| 24 | عبیداللہ سندھی (غیر مقلد) | مرعاۃ شرح مشکوٰۃ ۲/۲۹۳ |

| | | |
|---|---|---|
| 25 | عبدالحی لکھنوی | حاشیہ موطا امام محمد ص ۸۹ |
| 26 | علامہ محمد خلیل ہراس (غیر مقلد) | حاشیہ المحلی ابن حزم |
| 27 | ابن قیم | تہذیب السنن مع مختصر السنن ۱/۱۴۶ |
| 28 | علامہ ہاشم سندھی | کشف الرین مترجم ص ۵۶ |
| 29 | امام نیموی | توضیح السنن شرح آثار السنن ۱/۶۲۴ مترجم، آثار السنن مترجم ص ۱۵۰ طبع لاہور |
| 30 | امام بخاری | جزء رفع یدین مترجم ص ۵۷ |

اس روایت پر کسی محدث نے غیر مبہم، مفسر صحیح سند کے ساتھ ہو، جو معتبر ہو غیر متعلق نہ ہو اور قابل قبول ہو جرح نہیں فرمائی۔ اور جو بظاہر اس روایت پر کلام ہوا۔ وہ غیر مفسر، غیر متعلق، مبہم اور نا قابل قبول ہے۔ لہذا مردود ہے۔ اعتراضات کے جوابات میں اسکا رد ملاحظہ فرمایئے۔

# مسئلہ رفع یدین کے متعلق کھلا خط بنام

# چودھری ابوطاہر محمد زبیر علی زئی بمقام حضرو علاقہ چھچھ ضلع اٹک

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ٥

آپکا رسالہ "نور العینین فی مسئلہ رفع الیدین عند الرکوع وبعدہ فی الصلوٰۃ" پڑھا۔ بڑے

شوق سے خریدا۔اور بڑی عقیدت سے مطالعہ کیا۔مگر مندرجہ ذیل بعض باتیں واضح نہ ہو سکیں۔

ا۔اہل سنت وجماعت بالترتیب چار دلائل شرعیہ مانتے ہیں۔ا) کتاب اللہ (۲)سنت رسول اللہ ﷺ (۳)اجماع (۴)قیاس

جبکہ اہل حدیث حضرات صرف دو دلائل مانتے ہیں۔(ا)قرآن (۲)حدیث۔لیکن آپ نے ان دونوں دلائل کے خلاف تحریر فرمایا کہ "اصل حجت قرآن،حدیث اور اجماع ہے۔(ص ۱۳۸،۱۴۰) گویا نہ آپ اہلسنت رہے اور نہ اہل حدیث۔

نہ خدا ہی ملا نہ وصال صنم　　　　نہ ادھر کے رہے نہ ادھر کے

آدھا تیتر آدھا بٹیر والی مثال بالکل آپ پر پوری آگئی

۲۔یہ تو پہلے ہی ہمیں یقین تھا کہ آپ لوگوں کا دین کامل نہیں ہے۔نہ آپ لوگوں کی نماز مکمل ہے۔آپ مکمل نماز کی ترتیب آج تک قرآن وحدیث سے ثابت نہیں کر سکے اور نہ ہی آپ لوگوں کی نماز جنازہ قرآن وحدیث سے ثابت ہے۔یہ مسئلہ رفع یدین جس پر ملکہ وکٹوریہ سے لیکر آج تک دن رات ایک سو سال تک محنت فرمائی اس میں بھی آپ کو اپنی علمی بے مائیگی کا پورا احساس ہے۔۔۔۔آپکے پورے رسالے میں ایک بھی حدیث ایسی نہیں جس میں آپکے مکمل عمل کا حکم نبی اقدس ﷺ نے دیا ہو۔یا رسول اللہ ﷺ یا عشرہ مبشرہ میں سے کسی ایک نے فرمایا ہو۔کہ جو اس طرح نماز نہیں پڑھے گا اسکی نماز باطل اور بے کار ہوگی۔اور مقبول نہیں ہوگی۔

۳۔آپکے رسالے کے مطالعہ سے یہ پتہ چلا کہ احادیث رفع یدین اور ترک رفع یدین دونوں قسم کی احادیث موجود ہیں۔یہ جو کہا جاتا ہے کہ اہل سنت وجماعت حدیث کے مقابلے میں امام کے قول کو مانتے ہیں یہ بات یقیناً غلط ہے۔

۴۔آپکے رسالہ کا خلاصہ یہ ہے۔رفع یدین کرنے کی دس حدیثیں صحیح اور ترک رفع یدین کی تمام حدیثیں اور آثار ضعیف اور باطل ہیں۔لیکن آپ نے اپنے دونوں دعووں کو کسی دلیل شرعی سے ثابت

نہیں کیا۔ آپکے نزدیک دلیل شرعی تین ہیں۔ قرآن، حدیث اور اجماع۔ لیکن نہ تو آپ نے قرآن سے ثابت کیا کہ رفع یدین کی حدیثیں صحیح اور ترک رفع یدین کی حدیثیں ضعیف ہیں۔ اور نہ ہی آپ نے یہ بات نبی پاک ﷺ کے فرمان عالیشان سے ثابت کی۔ اور نہ ہی اس پر اجماع امت ہوا۔ بلکہ آپ نے صفحہ ۵۸ پر لکھا ہے! ''حدیث کی تصحیح اور تضعیف کا دارومدار محدثین کے الہام پر ہوتا ہے'' جبکہ باجماع امت الہام دلائل شرعیہ میں سے نہیں ہے۔ جن کے الہام آپ نے نقل کیے ہیں۔ انکا فہم ہونا بھی کسی دلیل شرعی سے ثابت نہیں۔ مرزا قادیانی نے بھی یہی لکھا ہے کہ! ''میں اپنے الہام سے جس حدیث کو چاہوں رد کر دوں اور جس کو چاہوں قبول کروں'' اس سے معلوم ہوا کہ آپ کسی دلیل شرعی سے رفع یدین کی احادیث کی صحت اور ترک رفع یدین کا ضعف ثابت کرنے سے عاجز ہیں۔

۵۔ آپ نے اپنے دعویٰ پر الہامی صحت کے بل بوتے پر دس روایات نقل ہیں۔ جن میں نو احادیث میں رفع یدیہ قضیہ شخصیہ ہے۔ اور ایک یرفع یدیہ قضیہ مہملہ ہے۔ جس میں جزئیہ یقینی مراد ہے۔ اور تکرار مشکوک المراد جو کسی دوسری دلیل کا محتاج ہے۔ خلاصہ یہ نکلا کہ رسول اکرم ﷺ نے زندگی بھر ایک مرتبہ رفع یدین کیا۔ جس کو دس راویوں نے بیان کیا۔ اسکے بعد رفع یدین کرتے رہے یا چھوڑ دیا۔ اس سے حدیث بالکل خاموش ہے۔ البتہ قیاس کی گھٹیا ترین قسم استصواب حال کے مطابق کہا جا سکتا ہے۔ کہ شاید آپ کرتے رہیں ہوں گے۔ لیکن یہ قیاس ان تمام احادیث و آثار کے خلاف ہے جن کے ضعف پر الہام کے علاوہ آپکے پاس کوئی دلیل نہیں۔ اور الہام یقیناً حجت شرعیہ نہیں۔

۶۔ آپکے رسالے سے یہ بات بھی واضح ہوگئی کہ آپ نقلیات میں صرف الہام کے پابند ہیں۔ مگر عقل کا جوہر لطیف شاید خدا کی طرف سے آپکو عنایت ہی نہیں ہوا۔ کیونکہ آپ نے اپنے دعویٰ پر نا مکمل قضیہ شخصیہ پیش کیا ہے۔ یا قضیہ مہملہ۔ جس کا حدیث ترک رفع یدین سے کوئی تعارض ہی نہیں۔ جیسا کہ آپ ﷺ نے کندھوں تک ہاتھ اٹھائے۔ اور کبھی کانوں تک۔ یہ دونوں قضیہ مہملہ ہیں۔ جسکا آپ نے بھی تعارض نہیں مانا۔ تعارض تو تب ہوتا جب آپ اپنے دعویٰ میں قضیہ کلیہ پیش کرتے کیونکہ موجبہ

کلیہ کی نقیض سالبہ جزئیہ ہوتی ہے۔

۷۔آپکے رسالہ کے مطالعہ سے یہ بات روز روشن کی طرح واضح ہوگئی کہ رفع یدین کی احادیث کی صحت یا ترک رفع یدین کی احادیث کا ضعف یقیناً کسی دلیل شرع پر مبنی نہیں ہے۔حدیث پاک سے پتہ چلتا ہے کہ اگر مسئلہ کتاب وسنت سے نہ ملے تو مجتہد کو اجتہاد کا حق ہے۔اور غیر مجتہد اسکی طرف رجوع کرے۔اسلیے میں نے مجتہد اعظم امام ابو حنیفہ علیہ الرحمہ کی طرف رجوع کر کے رفع یدین ترک کردیا ہے۔کیونکہ آپ کسی دلیل شرعی سے نہ دوام ثابت کر سکے نہ اسکا حکم حدیث پاک سے دکھا سکے اور نہ رفع یدین کے بغیر نماز کا باطل ہونا قرآن،حدیث،اور اجماع سے ثابت کر سکے۔

آخر میں آپکا شکر گزار ہوں کہ آپکے رسالہ سے یہ بات درجہ یقین کو پہنچ گئی کہ رفع یدین کے مسئلہ میں آپ دلائل شرعیہ سے ایسے عاری ہیں جیسے گدھا سینگوں سے۔

دعا فرمائیں آپکے رسالہ کے مطالعہ کی برکت سے جو میں نے رفع یدین چھوڑ دیا ہے۔اللہ تعالی اسپر استقامت نصیب فرمائے۔آمین!ثم آمین۔

فقط آپکا خیر اندیش

ابو زبیر محمد عبداللہ سلفی

نوٹ۔خط کا جواب جلدی ارسال فرمائیں۔جوابی لفافہ ارسال خدمت ہے۔

بحوالہ۔تجلیات صفدر ج ۲ص ۵۲۲تا ۵۲۷



حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ
علقمہ
اسود
عبدالرحمٰن بن اسود
عاصم بن کلیب
ابوبکر نہشلی
عبداللہ بن ادریس
(العلل الواردہ ۵/۱۷۱تا۱۷۷
طبع ریاض سعودی عرب
ابراہیم
حصین
امام ابوحنیفہ
سفیان ثوری
سفیان بن عیینہ
ابوالاحوص
سفیان ثوری سے وکیع روایت کرتا ہے
ابی معشر
مسعر
وکیع
خالد بن عمرو
ابوحذیفہ
معاویہ
حسن بن علی
عبداللہ بن مبارک
سوید بن نصر
امام نسائی
نسائی ۱/۱۱۷۔۱۲۰
امام محمد
(موطا امام محمد صفحہ نمبر ۹۰)
کادح بن رحمہ
سلیمان بن ربیع
(تاریخ بغداد)
عبدالرزاق (مصنف ۲/۷۱)
احمد بن یونس — محمد بن عبداللہ — امام طبرانی
الاحمسی — محمد بن اسماعیل — ابوحامد بن بلال
ابوطاہر الفقیہ
(بیہقی ۲/۷۸)
ابوخیثمہ (مسند ابویعلی موصلی ۵/۳۶، ۳۷)
زہیر — محمد بن اسماعیل — محمد بن عبدالملک بن ایمن
عباس بن اصبغ - عبداللہ بن محمد الباجی
حمام
ابن حزم
(المحلی ۲/۲۶۵، ۴/۳)
امام احمد
(مسند ۱/۳۸۷)
عبداللہ
قاسم
عبدالوارث
(التمہید ابن عبدالبر ۹/۲۱۵)
ہناد
امام ترمذی
(سنن ترمذی ۱/۱۹۲)
عثمان بن ابی شیبہ
ابوداؤد
(سنن ابوداؤد ۱/۱۱۶)
ابوبکر بن ابی شیبہ
(مصنف ۱/۲۳۶)
یحییٰ بن یحییٰ
محمد بن نعمان
نعیم بن حماد
ابن ابی داؤد
امام طحاوی
(شرح معانی الآثار ۱/۱۶۲)
حماد بن ابی سلیمان
محمد بن جابر
(جز رفع یدین ص ۶۳)
اسحاق بن اسرائیل
(مسند ابویعلی ۵/۳۶، ۳۷)
اسحاق بن ابراہیم المروزی
علی بن عبدالعزیز
کتاب الضعفاء کبیر عقیلی ۴/۴۲
محمد بن اسماعیل
محمد بن جعفر
(کتاب المعجم فی اسامی ۲/۴۹۲)
عبداللہ بن صالح
حماد بن سلمہ
حجاج بن منہال
علی بن عبدالعزیز
(المعجم الکبیر طبرانی جز التاسع
صفحہ نمبر ۲۶۱
عمر بن عبداللہ
حسن بن علی
محمد بن عبدالملک القرشی
(تاریخ بغداد)
عبدالوہاب بن عیسیٰ
ابوعثمان سعید بن محمد
(دار قطنی ۱/۳۹۹۔۴۰۰)
ابراہیم بن محمد
محمد بن صالح
(اللآلی المصنوعہ ۲/۱۷)
لوین
اسحاق بن ابراہیم
(کامل ابن عدی جز السادس صفحہ نمبر ۱۵۲)